ریاض الجنۃ کے ستون کی بھی فضیلت ہے۔ یہ سات ستون ہیں۔ ① اسطوانہ عائشہ ② استوانہ توبہ ③ اسطوانہ سریر ④ اسطوانہ وفود ⑤ ستون حنانہ ⑥ ستون حرس ⑦ ستون جبرئیل۔

ان ستونوں کے پاس نفل نماز پڑھے۔ خصوصاً ستون عائشہ اور توبہ کے پاس۔ ان کی پوری تاریخ و تفصیل تاریخ مدینہ اور مقدس مقامات میں دیکھئے۔

## آخری زیارت کے موقعہ کی دعا

اولاً مسجد نبوی میں دو رکعت نماز پڑھے آزادی کے ساتھ دین دنیا کی دعا کرے۔ پھر روضہ اقدس پر والہانہ جذبہ وشوق اور نم آنکھوں کے ساتھ آئے سلام کے بعد اپنے لئے شفاعت واستغفار طلب کرے۔ پھر یہ پڑھے:

"اللهم لا تجعل هذا آخر العهد بحرم رسولك و يسرلى العون الى الحرمين سبيلاً سهلةً بمنك و فضلك و ارزقنى العفو و العافية فى الدنيا و الآخرة و ردنا سالمين غانمين الى اوطاننا آمنين برحمتك يا ارحم الراحمين."

(اذکار: ص ۲۳۷، غنیۃ)

**فائدہ:** قیام مدینہ کے زمانہ میں درود پاک کی کثرت، ہر نماز کے بعد سلام پیش کرنے کا اہتمام کرے، مقامات مقدسہ، احد، مساجد معروفہ خاص کر کے مسجد قبا، کی زیارت اور نفل نماز پڑھے۔ مسجد نبوی میں تلاوت کلام پاک اور درود پاک کا خوب اہتمام کرے۔

ان امور کی تفصیل کے لئے تاریخ مدینہ اور اس کے مقدس مقامات کا مطالعہ کیجئے۔ اس موضوع پر ایک نہایت ہی جامع کتاب ہے۔ جو حجاج کے لئے بیش قیمت رسالہ ہے۔

تمت بالخیر

تقبل الله حجنا و عمرنا وا جعل آخرتنا خيرا
من الاولٰى و شرفنا زيارة البيت و جعلنا
من زمرة الصالحين المقربين.

ربیع الاول، ۱۴۲۹ھ

مطابق مارچ ۲۰۰۸ء

(اس کے بعد انشاء اللہ تیرہویں جلد ہے جو امراض، عیادت، علاج معالجہ، نظر، سحر، طب نبوی وغیرہ پر مشتمل ہے)

# شمائل کبریٰ کی جلدوں کا اجمالی خاکہ

اسوۂ حسنہ معروف بہ شمائل کبریٰ جو شمائل وسنن نبوی کا ایک وسیع بیش بہا جامع ذخیرہ اور قیمتی سرمایہ ہے اس کے متعدد ایڈیشن ہند و پاک میں شائع ہو کر خواص اور عوام میں مقبول ہو چکے ہیں۔ امت نے پسندیدہ نگاہوں سے دیکھا "وللّٰہ الحمد والمنة."

اس پر نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی منامی بشارت بھی ہے۔ اس کے انگریزی ایڈیشن بھی شائع ہو چکے ہیں۔ دوسری زبانوں میں بھی اس کے شائع ہونے کی اطلاع ہے۔ اس کی دس جلدیں جو طبع ہو چکی ہیں۔ ان کا اجمالی خاکہ پیش خدمت ہے۔ بقیہ جلدیں زیر طبع اور زیر ترتیب ہیں۔ دعا ہے کہ خداوند قدوس محض اپنے فضل وکرم سے بعافیت پایۂ تکمیل پہنچا کر رہتی دنیا تک اسے قبول فرمائے۔

شمائل کبریٰ جلد اول...... کھانے پینے اور لباس کے متعلق آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے شمائل وسنن پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد دوم...... سونے، بیدار ہونے، انگوٹھی، داڑھی، لب، ناخن اور عصا وغیرہ ۱۴ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد سوم...... معاملات تجارت ہبہ عاریت قرض، بکری اونٹ پالنے اور سفر وغیرہ ۱۵ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد چہارم...... آپ کے بیان کردہ اسلام کے بلند پایہ مکارم اخلاق کا بیان ۷۵ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد پنجم...... آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسمانی احوال واوصاف کا نہایت مفصل بیان جو ۱۰۰ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد ششم...... آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طہارت، وضو، غسل، تیمم اور اوقات نماز وغیرہ جو ۱۰ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد ہفتم، ہشتم...... آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے متعلق نہایت واضح اور مفصل بیان جو ۲۳ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد نہم...... چاند، روزہ، اعتکاف، شب قدر وغیرہ کے متعلق جو ۹ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد دہم...... موت میت جنازہ احوال قبر، وصیت، فرائض وغیرہ کے متعلق جو ۱۰ مضامین پر مشتمل ہے۔

شمائل کبریٰ جلد یازدہم...... نکاح طلاق وغیرہ کے متعلق شمائل وسنن۔

شمائل کبریٰ جلد دوازدہم...... حج وعمرہ وغیرہ کے متعلق شمائل وسنن۔

اس کے بعد کی جلدوں میں مرض مریض علاج معالجہ عیادت وغیرہ کے شمائل وسنن کا ذکر ہے۔